دینیے پر رضامند ہے۔ کوئی شخص جس مین نصفت پسندی اور منصف مزاجی کا ذرہ بھر بھی شائبہ ہو۔ ٹرکی کو اس بات پر مجرا نہین کہہ سکتا کہ اوسنے ان عام تقریرون اور تحریرون پر جو پچھلے دنون متذکرہ بالا پادریون کی مجلس نے اوسکی گورنمنٹ کی مخالف بیان اور مشتہر کی ہین - اور جو اوس کے ممالک مین مزید بغاوت اور مزید بدامنی پھیلانے کی بہت بڑی طرحسے محرک ہوتی ہین - کیون ناراضگی ظاہر کی ہے - اس بات سے کون انکار کرسکتا ہے کہ صوبجات متحدہ کبھی کسی غیر ملک کی پادریون کو جو یہان مثلاً قدیمی باشندون کو تعلیم دینے اور اپنی مذہب مین لانے کیلیئے آوین - ایسی مجرمانہ اظہارات کی ہرگز اجازت نہ دیوے - خاصکر اوس صورت مین جب کہ وہ قدیمی باشندہی جیسے کہ ارمنی خود اپنے تئین تسلیم کرتے ہین - مفسدانہ تدابیر مین لگے ہوئے ہون پس جو بات صوبجات متحدہ کے لیئے درست ہو وہ ٹرکی کے لئے کیون نہ درست ہو - اس ارمنی ایجی ٹیشن اور شورش کی جو ازسرتاپا کذب و افترا اور غلو و مبالغہ اور نیز خود پادری ہیملین کے قول کے مطابق پہلے سے سوچی سمجھی ہوئی تجاویز پر مبنی ہے - بعض تعداد اشخاص نے صرف اس باعث حمایت کی اور اوس کو رونق دی ہے کہ ارمنی لوگ عیسائی ہین - اور اس امر نے بالبداہت ثابت کردیا ہے کہ ٹرکی کے بدنام کنندگان کو محض تعصب اور جنون مذہبی برانگیختہ کر رہا ہے - اگر یہ بات نہ ہوتی تو وہ مدعیان خلاف گو جو اپنے آپ کو منصف مزاج بتلاتے ہین - یقینی اور معتبر ثبوتون کی عدم موجودگی مین ہرگز ان فتنہ پردانہ آرمینیون کی غیر معتبر اور سراسر لغو بیانات اور اتہامات ہرگز یقین نہ کرتے اور اون پر کوئی حاشیئے نہ بڑھائے جاتے -

ان سب باتون سے ظاہر ہے کہ ٹرکی ان لوگون کے انصاف اور غیر طرفدارانہ معدلت پسندی پر اپنی آنکھین بند کرکے مطلقاً اعتماد نہین کرسکتی -

لیکن ساتھ ہی وہ یہ بخوبی جانتی ہے کہ وہ اپنی شہنشاہ فلک پائیگاہ پر بھروسہ اور اعتماد کرسکتی ہے اُسے اپنی بادشاہ پر بیحد فخر و ناز ہے - اوس نے اوس کی مالی حالت کو درست کیا - اوس کی فوجون کو تکمیل کے نہائیت اعلےٰ درجہ پر پھونچا دیا - اور اوس کے نظم و نسق کی ہر ایک شاخ مین عاقلانہ اصلاحات کو جاری فرما دیا ہے - وہ (ٹرکی) اوس کی تعجب خیز مستعدی و ہمت - اوس کی بے نظیر ذہانت اور عقلمندی اور اوس کے فیاض اور سخی دل کی صفت و ثنا مین رطب اللسان ہے - وہ اچھی طرحسے جانتی ہے - کہ اس ظل اللہ کے سایہ ہمایون مین اوسے تمام بیرونی یا اندرونی دشمنون کا خس بر از خوف و خطر اور اندلیشہ نہین ہے -

اور اس مین کسیکو کلام نہین ہے کہ ٹرکی کا یقین واقعات پر مبنی ہے - نہ کہ قیاسات پر اور کہ اعلیحضرت - امیر المومنین - خلیفۃ المسلمین - سلطان البرین - وخاقان

البحرین سلطان عبدالحمید خان ثانی الغازی ایداللہ بہ الدین وخلداللہ ملکہ وشوکتہ فی الواقعہ اور فی الحقیقت ایک شہنشاہ بزرگ پایہ اور عالی مرتبت ہین +

# تمام شد

اس کتاب پر جو حواشی لکھے گئے ہین اون مین سے ایک حاشیہ کو اس مقام پر نقل کرتے ہین کہ پڑہنے والون کو معلوم ہو کہ کیسے دلچسپ حاشیے ہین اور عورتون کی سوشیل حالت کو کس صفائی اور خوبی سے دکھاتے ہین۔

اب دوسری دفعہ یہ کتاب مترجم نے مطبع رفاہ بازار امرتسر مین شائع کرائی ہے پہلا ایڈیشن مین صرف ۱۳ سال کے واقعات تھے لیکن اس دوسرے ایڈیشن مین اس سے بعد کے پانچ سال کے آجتک کے حالات بھی بڑی وضاحت اور عمدگی سے درج کر دیئے گئے ہین علاوہ ازین اور بھی بہت سے مفید مضامین اور نوٹ بڑہا دیئے گئے ہین۔ اور علاوہ نقشہ سلطنت روم کے جس مین تیار شدہ اور مجوزہ ریلوے لائینون کے نشان بھی دیئے گئے ہین حسب موقع نہایت خوبصورت اور صاف تصویرین بھی اضافہ کی گئی ہین علاوہ ازین ۱۵۰ صفحے زیادہ ہو گئے ہین چھپائی نہایت عمدہ اور کاغذ نفیس باوجود اینہمہ قیمت وہی ہے جو پہلے تھی یعنے صرف ... (عہ)

# مسٹر رینالڈس کی آفت لنڈن
## یعنی
## دربار لنڈن کے اسرار
### سلسلہ سوم

یہ عجیب وغریب ناول انگلستان کے مشہور ناولسٹ مسٹر رینالڈ کی تصنیف ہے۔ اس کتاب مین مصنف نے چار علیحدہ علیحدہ قصے لکھے ہین جن کا ایک دوسرے سے کوئی تعلق نہین اعلے اور ادنے طبقہ کے لوگون کی لائف کا فوٹو کھینچنے کے علاوہ عیاشی بدکاری دغابازی۔ شراب خواری اور ریاکاری کے برے نتائج اور نیکی۔ راستبازی۔ دیانتداری اور غریبون پر رحم کرنے کی نیک خصائل کا بڑی وضاحت سے مفصل حال لکھا ہے۔ ہماری فاتح قوم کی طرز معاشرت طبعی اور جبلی عادات کا پورا پورا اور بالتشریح خاکہ کھینچ دیا ہے اس کتاب کے پہلے سلسلہ کا ترجمہ اردو مین ہو چکا ہے لیکن اس ترجمہ مین اخلاقی مضامین اور اون کے مفید نتائج کو چھوڑ کر صرف عشقیہ قصون ہی کو لیا ہے۔ چونکہ ناول کی اصلی غرض یہ ہوتی ہے کہ عشقیہ قصص کی چاشنی سے اخلاقی اور علمی مضامین اور اون کے نتائج سے ناظرین کو مستفید کیا جاوے۔ لہذا ہمنے اس ضرورت کو پورا کرنے کیلیے تیسرے سلسلہ کا جسکو پہلے دو سلسلون سے کچھ تعلق نہین لفظ بلفظ ترجمہ کیا ہے باینہمہ زبان کی خوبی اور لٹریچر کی عمدگی کو بھی مد نظر رکہا ہے۔ اور حسب موقعہ اردو و فارسی کے پھڑکتے ہوئے شعر بھی چسپان کر دیئے ہین۔ تصاویر بعینہ اصل کتاب ایسی چھپوائی گئی ہین کاغذ عمدہ اور چھپائی نفیس کل کتاب چار ضخیم جلدون مین تقسیم کی گئی ہے۔ پہلی جلد قریبًا تیار ہے اور باقی تینون بھی زیر طبع ہین

**قیمت فی جلد مبلغ ۱ے روپیہ**  درخواستین حسب پتہ ذیل ہونی چاہئین:۔

## منشی فاضل شیخ غلام محمد مختار عدالت و سپرنٹنڈنٹ مطبع رفاہ بازار امرتسر